جسمك وسألت ما يحلّ أن يصلّي فيه من الوبر والسّمور
والسنجاب والفنك والدّلق والحواصل ، فامّا السّمور
والثعالب فحرام عليك وعلى غيرك الصلاة فيه ويحلّ لك
جلود المأكول من اللّحم إذا لم يكن فيه غيره ، وان لم
يكن لك ما تصلّي فيه ، فالحواصل جائز لك ان تصلّي
فيه الفرا متاع الغنم مالم يذبح بأرمنيّة يذبحه
النصارٰى على الصليب ، فجائز لك أن تلبسه إذا ذبحه أخ
لك (أو مخالف تثق به) .

ترجمہ : تم نے اپنے مرض سے شفا کیلئے درخواست کی ہے تو اللہ نے تمہیں صحت دی اور تمہارا مرض دور ہوگیا، اور جو تم اپنے اندر حرارت (بخار) پاتے تھے وہ بھی دور ہوگئی تم اچھے ہوگئے تمہارے جسم کو صحت ملی۔ اور تم نے پوچھا ہے کہ کیا پشمینہ و سمور و سنجاب و لومڑی کی کھال اور نیولے کی کھال اور حواصل میں نماز جائز ہے ؟ تو سنو ! سمور اور لومڑی کی کھال میں تمہارے لیے اور دوسروں کیلئے نماز میں حرام ہے اور وہ جانور جن کا گوشت کھانا حلال ہے اُن کی کھال (یا بال) پہننا تمہارے لیے جائز ہے بشرطیکہ اس میں کوئی اور چیز نہ ملی ہو۔ اور حواصل میں تمہارے لیے نماز جائز ہے۔ گورخر و گوسفند بشرطیکہ وہ آرمینیہ (جرمنی) میں ذبح نہ ہوا ہو، اس لیے کہ وہاں نصارٰی صلیب پر ذبح کرتے ہیں۔ اگر تمہارے برادرِ دینی یا وہ کہ جس پر تمہیں وثوق ہو اُس نے ذبح کیا ہے تو اُس کا پہننا تمہارے لیے جائز ہے ۔ (الخرائج والجرائح)

(نوٹ) کتاب غیبت میں جو کچھ میں نے تحریر کرنے کا ارادہ کیا تھا وہ یہاں ختم ہوا۔ اللہ تعالیٰ سے میری دعا ہے کہ وہ مجھے حضرت حجت علیہ السلام کے انصار میں سے قرار دے اور اُن کے دین پر قائم رکھے۔ نیز ان کے اعوان میں جو اُن کے زیرِ علم شہید ہوں گے ۔ اور یہ بھی التجا ہے کہ آنجناب کے دیدار سے میری اور میرے والد کی، میرے بھائیوں کی اور میرے سارے کنبے کی اور تمام مومنین کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور اللہ اُن کے اصحاب کے سواریوں کے پاؤں کی خاکِ پاک کو ہم لوگوں کی آنکھوں کا سرمہ بنائے اس لیے کہ اُسی سے ہر خیر و فضل کی دعا کی جاتی ہے ۔

اِس کتاب کا مطالعہ کرنے والوں سے التماس ہے کہ وہ میرے لیے اللہ سے رحم کی دعا فرمائیں اور میری حیات میں اور بعدِ موت میرے لیے طلبِ مغفرت فرمائیں ۔ اللہ تعالیٰ کی حمد اوّل بھی اور آخر بھی اور اللہ رحمت نازل فرمائے محمدؐ اور اُنکے اہلِ بیت طاہرینؑ پر۔ گنہگار ہاتھوں سے لکھا گیا۔ مولّف احقر العباد محمد باقر بن محمد تقی اللہ ان دونوں کو نبیؐ اور اُنکی مکرّم آلؑ کے صدقے میں اپنے دامنِ عفو میں جگہ دے ۔ المرقوم ماہِ رجب ۱۰۷۸ھ ۔

مترجم : سید حسن امداد ۔ ممتاز الافاضل ۔ سہ شنبہ ۲۸ شوال ۱۴۰۱ھ ۔